# سیکھیے اور بولیے

# جرمن

## گریمر




تالیف وتصنیف

آغا آئی اے عمران

ایم اے ایل ایل بی

ایڈووکیٹ سپریم کورٹ آف پاکستان






القریش پبلی کیشنز

سرکلر روڈ چوک اردو بازار لاہور۔ فون: 042-37652546, 37668958

*Learn & Speak*

# GERMAN

(Grammar)

By:

**AGHA I. A. IMRAN**

M.A. LL.B

Advocate Supreme Court of Pakistan

**ALQURAISH PUBLICATIONS**

Circular Road, Urdu Bazar, Lahore.

Ph: 042-37668958 , 042-37652546

نام کتاب : جرمن (German)

تالیف وتصنیف : آغا انتظار علی عمران ایڈووکیٹ سپریم کورٹ آف پاکستان
[aghaimranadvocate@gmail.com]

اہتمام اشاعت : محمد علی قریشی

اشاعت : مارچ 2012

قیمت : مبلغ-/250روپے

# انتساب

میری یہ کاوش
فرشتہ سیرت انسان اور عظیم شخصیت
جناب آغا سید سیّدین موسوی مدظلہ
اور برادران عزیز
جناب ذوالفقار علی مظہری
ریاض علی مظہری
کے نام

# سپاس گذاری

میں اپنے ہمدرد بزرگ
جناب چودھری سیف الحق صاحب
حال مقیم "میونخ" جرمنی
کا شکر گزار ہوں جن کے مسلسل
اصرار اور حوصلہ افزائی نے میرے
ذوقِ انشاء پردازی کو تازہ رکھا

# پیش لفظ

## ''Vorwort''

جرمن زبان اگرچہ جرمنی کے نام سے پہچانی جاتی ہے لیکن درحقیقت یہ جرمنی کے علاوہ دنیا کے دیگر مما لک میں بھی بولی جاتی ہے۔ اس کا اصل نام تو ''Deutsch'' (ڈوئچ) ہے مگر انگلش میں اس کو ''جرمن'' کہا جاتا ہے۔ جرمنی کے علاوہ آسٹریا کی زبان بھی یہی ہے۔ ''جرمن ڈوئچ'' اور ''آسٹرین ڈوئچ'' میں صرف تلفظ وغیرہ کا انتہائی معمولی سا فرق ہے۔ علاوہ ازیں یہ زبان سوئٹزر لینڈ اور امریکہ میں بھی بولی جاتی ہے۔

لہٰذا جرمن زبان سیکھنے والا شخص جرمنی کے علاوہ آسٹریا' سوئٹزر لینڈ اور امریکہ میں بھی اس زبان سے استفادہ حاصل کر سکتا ہے۔ علاوہ ازیں جرمن قوم کا دنیا کی ایجادات میں بھی کافی حصہ ہے اور کمپیوٹر جیسی اہم ترین ایجاد جس نے اقوام عالم کو اس قدر قریب کر دیا ہے کہ پوری دنیا رفتہ رفتہ ملک واحد کی شکل اختیار کرتی جا رہی ہے بھی جرمن قوم ہی کا دیا ہوا تحفہ ہے۔ لہٰذا جرمنوں کی طرف سے سائنسی اور طبی شعبہ میں کی گئی ترقی کو سمجھنے اور اپنی اقدار و ثقافت سے انہیں روشناس کرانے کیلئے جرمن زبان کا سیکھنا بہت ضروری ہے۔ یہ زبان انگلش زبان کی نسبت زیادہ بسیط اور قدرے مشکل ہے۔ بالخصوص اس زبان کا تلفظ اور حروف تنکیر کا استعمال دقّت پیدا کرتا ہے۔ یہی وجہ تھی کہ اب تک اس زبان کی ''گریمر اور کمپوزیشن'' پر اردو زبان کے انشاء پردازوں نے زیادہ کام نہیں کیا۔

جرمنی میں باہر سے آنے والوں کیلئے سب سے بڑا مسئلہ یہی ہوتا ہے کہ وہ جرمن لوگوں تک نہ تو اپنا مافی الضمیر درست طور پر پہنچا سکتے ہیں اور نہ ہی ان لوگوں کے احساسات و اقدامات کو پوری طرح سمجھ سکتے ہیں بالعموم لوگ گزارے کیلئے چند الفاظ اور فقرات یاد کر لیتے ہیں جبکہ ان کا بھی تلفظ غلط ہوتا ہے اسی لئے وہ ہمیشہ جرمن لوگوں سے

غیر مانوس اور اجنبی رہتے ہیں۔
میں نے بہت کوشش کی کہ جرمنی میں مجھے اردو زبان میں "جرمن گریمر اور کمپوزیشن" کی کوئی مستند کتاب مل جائے لیکن کسی بھی جگہ سے ایسی کوئی کتاب نہ مل سکی۔ حتیٰ کہ میں نے جرمنی کے بہت سے شہروں مثلاً فرینکفرٹ' میونسٹر' سار بروکن' مائنز' کوھلن' ہَم' گروناؤ' کوبلینز' آ ھلن اور دیگر کئی ایک شہروں میں نہ صرف پاکستانی' انڈین' سری لنکن' بنگلہ دیشی بکسٹالوں پر بلکہ جرمن بکسٹالوں پر بھی تلاش کیا لیکن مجھے کہیں سے بھی اردو زبان میں "جرمن گریمر اور کمپوزیشن" کی کوئی مستند اور مفصل کتاب نہ مل سکی۔
لہٰذا میں نے جرمن زبان کی "گریمر اور کمپوزیشن" مرتب کرنے کا فیصلہ کر لیا۔ میں نے چونکہ عرصہ پندرہ سولہ سال تک انگریزی زبان کی "گریمر اور کمپوزیشن" پڑھائی ہے لہٰذا اس چیز نے جرمن "گریمر اور کمپوزیشن" پر کتاب لکھنے میں میری بہت معاونت کی۔

میں نے یہ کتاب بڑق عرق ریزی کے ساتھ لکھی ہے اور اس کیلئے میں نے جرمن ٹیکسٹ بکس کے علاوہ انگریزی زبان میں لکھی جانے والی ان کتابوں سے بھی رجوع کیا ہے جو "جرمن گریمر اور کمپوزیشن" پر لکھی گئی ہیں لیکن چونکہ انگریزی زبان اور دیگر زبانوں میں گریمر اور کمپوزیشن اس طرح نہیں پڑھائی جاتی جس طرح اردو زبان میں پڑھائی جاتی ہے اس لئے ان کتابوں میں لکھی گئی گریمر اور کمپوزیشن کا انداز اور نوعیت بالکل مختلف ہے جس کا یہاں مفصل بیان خارج از بحث ہے۔ صرف یہ بتانا مقصود ہے کہ اس کتاب کو مرتب کرنے کیلئے مجھے انتہائی زیادہ محنت شاقہ سے کام کرنا پڑا ہے اور بحمداللہ میں نے اس کتاب میں جرمن زبان کی "گریمر (قواعد صرف ونحو) اور "کمپوزیشن" (انشاء پردازی) کو اردو بولنے والوں کیلئے ان کے طریقہ کار کے مطابق بہت واضح کر کے پیش کر دیا ہے اور جرمن زبان سیکھنے والوں کیلئے راستہ متعین کر دیا ہے مزید براں جرمن زبان کے موضوع پر آئندہ کام کرنے والوں کیلئے بنیاد فراہم کر دی ہے۔

جرمن زبان بھی انگلش زبان کی طرح لاطینی زبان اور یونانی زبان سے ماخوذ ہے اور اس کے بیشتر الفاظ لاطینی زبان اور یونانی زبان سے اخذ کیے گئے ہیں' دیگر الفاظ ڈوئچ قوم نے دیگر اقوام کی طرح خود وضع کیے ہیں۔ جرمن زبان اور انگلش زبان میں

استعمال ہونے والے ان دونوں زبانوں کے الفاظ کی ''اصل'' (Origin) ایک ہی ہے۔ اسی وجہ سے جرمن زبان اور انگلش زبان کے بہت سے الفاظ ایک دوسرے کے ساتھ مشابہت رکھتے ہیں۔ صرف ان کے تلفظ یا ادائیگی میں فرق ہے۔ لاطینی یا یونانی زبان سے آنے والے بہت سے جرمن اور انگلش الفاظ ایسے ہیں جن کا بنیادی حصہ ''Stem'' مشترک ہے اور دیگر حصہ میں دونوں قوموں نے تبدیلی کر کے الگ الگ الفاظ بنا لئے ہیں۔ جو الفاظ جرمن قوم یا انگریز قوم نے خود وضع کیے ہیں وہ ایک دوسرے سے مختلف ہیں لیکن جو الفاظ دونوں زبانوں میں لاطینی یا یونانی زبان سے آئے ہیں۔ ان کا بنیادی حصہ مشترک ہے۔ یہاں تک کہ انگریزی زبان اور جرمن زبان کے حروف تہجی میں سے بہت سے حروف تہجی ایسے ہیں جو یونانی زبان سے ماخوذ ہیں۔ یونانی زبان کے حروف تہجی کچھ اس طرح ہیں۔

Α Β Χ Δ Ε Φ Η Ι ϑ Κ Λ Μ Ν Ο Π Θ Ρ Σ Τ Υ ς Ω Ξ Ψ Ζ

α β χ δ ε ϕ γ η ι φ κ λ μ ν ο π θ ρ σ τ υ ϖ ω ξ ψ ζ

یونانی زبان کے درج بالا حروف تہجی (Alphabet) میں اوپر والی لائن بڑے حروف (Capital Letters) جبکہ نیچے والی لائن چھوٹے حروف (Small letters) کو ظاہر کرتی ہے۔ یونانی زبان میں ان کو ''اَلفا' بِیٹاَ' گاما' ڈیلٹا' اَپسی لون' سِیٹا' اِیٹا' تھیٹا' سِگما' اُپسی لون'' وغیرہ وغیرہ بولا جاتا ہے۔ اور جب ہم جرمن زبان اور انگلش زبان کے حروف تہجی کو دیکھتے ہیں تو ان میں سے بہت سے حروف کی شکلیں ان ہی حروف تہجی سے ملتی ہیں۔ لیکن ان زبانوں میں حروف تہجی کی ادائیگی الگ الگ تلفظ کے ساتھ کی جاتی ہے۔ اسی طرح جرمن اور انگلش زبانوں میں بہت سے سابقے (Prefixes) اور لاحقے (Suffixes) ایسے ہیں جو لاطینی اور یونانی زبانوں سے لیے گئے ہیں۔

کسی بھی زبان کا ہر ایک تلفظ کسی دوسری زبان میں احاطہ تحریر میں لانا مشکل ہوتا ہے کیونکہ الفاظ کی ادائیگی جس طرح دوران گفتگو کسی زبان کے اہل زبان سے کی جا سکتی ہے وہ اسی طرح جوں کی توں لکھی نہیں جا سکتی۔ بالخصوص جرمن زبان کے الفاظ کا تلفظ لکھنا مشکل ہوتا ہے۔ ویسے تو بالعموم اس زبان کا تلفظ بھی لکھ دیا جاتا ہے مگر بعض الفاظ اس طرح کے ہوتے ہیں کہ ان کے تلفظ کو مکمل طور پر اس طرح نہیں لکھا جا سکتا

جس طرح وہ جرمن اہل زبان کے منہ سے ادا ہوتے ہیں اور پھر اس پر مستزاد یہ کہ ہر ملک اور قوم میں بہت سے لوگ ایسے ہوتے ہیں جو اپنی ہی زبان کے بہت سے حروف یا الفاظ کو درست طور پر ادا نہیں کرتے۔ ایسے بولے جانے والے الفاظ کو غلط العام کہہ کر قومی سطح پر قبول کر لیا جاتا ہے کیونکہ اہل زبان ایک دوسرے کے لہجے اور مطلب و مفہوم کو تو سمجھ لیتے ہیں مگر دراصل یہ الفاظ یا حروف پھر بھی غلط العام ہی کہلاتے ہیں۔

اردو زبان یا پنجابی زبان بولنے والے بہت سے لوگ حرف ''غ'' اور ''ق'' کو صحیح طور پر ادا نہیں کرتے۔ وہ ''غ'' کو ''گین'' بولتے ہیں اور ''ق'' کو ''قاف'' کی بجائے ''کاف'' بولتے ہیں۔ مثلاً لفظ ''مُرغ'' کو عموماً ''مُرگ'' بولتے ہیں اسی طرح ''غبارہ'' کو ''گبارہ''، ''غم'' کو ''گم''، ''قینچی'' کو ''کینچی'' اور ''قید'' کو ''کید'' بولتے ہیں۔ ایسے الفاظ کو اہل زبان تو ایک دوسرے کے منہ سے سن کر سمجھ لیتے ہیں مگر دوسری زبان کے لوگوں کیلئے ان کو سمجھنا مشکل ہوتا ہے۔

جرمن زبان کا ایک حرف ''r'' ہے جس کو آسٹرین ڈوئچ بولنے والے تو ''ر'' کی آواز سے بہت واضح طور پر ادا کرتے ہیں لیکن جرمن ڈوئچ میں اس حرف کی ادائیگی کسی جگہ ''ر'' ہوتی ہے اور کسی جگہ ''غ'' ہوتی ہے۔ بعض اوقات لفظ کے آخر پر ''r'' آئے تو ''آ'' کی آواز نکال کر بھی چھوڑ دیتے ہیں اور بعض اوقات ''ر'' اور ''غ'' کے درمیان کی سی آواز نکالتے ہیں۔ اگر یہ حرف کسی جگہ ''ر'' کی آواز دے رہا ہو تو اس لفظ کا تلفظ لکھنا آسان ہوتا ہے لیکن جہاں یہ حرف ''غ'' کی آواز دیتا ہے وہاں اس کو کسی نہ کسی طرح لکھا تو جا سکتا ہے مگر جب کسی دوسری زبان کا فرد اسے ادا کرے گا تو غلطی کا امکان موجود رہے گا۔ بالخصوص اردو اور پنجابی بولنے والے لوگ جب ''غ'' کو ''گین'' پڑھیں گے تو وہ لفظ درست طور پر ادا نہیں ہو گا مثلاً جرمن زبان کا لفظ ''Brief'' ہے جس کا معنی ''خط'' ہے۔ اس لفظ کا تلفظ ''بغیف'' ہے، اس لفظ کو ''برِیف'' لکھیں تو جرمن اہل زبان جس طرح اس کو ''غ'' کے ساتھ حلق سے نکال کر ادا کرتے ہیں اس طرح ادا نہیں ہو گا بلکہ آسٹرین ڈوئچ کا لفظ بن کر ادا ہو گا۔ گویا جرمن زبان کی ادائیگی نہ رہے گی اور اگر اس کو ''بغیف'' لکھیں تو اردو اور پنجابی بولنے والے لوگ عموماً اس کو ''بگیف'' پڑھیں گے۔

اس کتاب میں جرمن الفاظ کے تلفظ کو بالکل اسی طرح لکھنے کی کوشش کی گئی

ہے جس طرح جرمن قوم بولتے وقت ان الفاظ کو ادا کرتی ہے تاہم پھر بھی اس حقیقت سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ کسی بھی زبان کو مکمل طور پر صحیح ادائیگی کے ساتھ بولنے کا حق صرف اس زبان کے اہل زبان ہی ادا کر سکتے ہیں اور یہ بھی حقیقت ہے کہ ہر چیز کا احاطہ نہیں کیا جا سکتا۔ جرمن زبان کا ایک مقولہ ہے'' Mann kann nicht alles wissen '' یعنی ''انسان ہر چیز کا علم نہیں جان سکتا۔'' لہٰذا مجھے بھی اپنی کم مائیگی کا پوری طرح احساس ہے۔

یہ کتاب دو حصوں پر مشتمل ہے۔ ''حصہ گریمر'' اور ''حصہ کمپوزیشن''۔ حصہ گریمر میں تین اجزاء شامل ہیں جو جرمن گریمر یعنی ''قواعد وصرف ونحو'' کی بحث پر مبنی ہیں۔ جبکہ کتاب کے ''حصہ کمپوزیشن'' میں دو اجزاء پر بحث کی گئی ہے جن میں جرمن ''انشاء پردازی'' یعنی ترتیب و درستی اجزائے کلام کے ذریعہ ترجمہ کرنے پر بحث ہے۔

حصہ گریمر کے ''جزو اول'' میں حرف تہجی' ان کی اقسام اور ان سے بنائے جانے والے الفاظ پر بحث ہے۔ ''جزو دوئم'' میں مصدر کو زیر بحث لایا گیا ہے۔ جو ہر زبان میں اہم حیثیت کا حامل ہوتا ہے۔ ''جزو سوئم'' میں اجزائے کلام یعنی ''اسم'' ''اسم ضمیر'' ''فعل'' ''اسم صفت'' ''فعل متعلق'' ''حرف جار'' ''حرف عطف'' ''حرف تاسف'' ''حرف تنکیر'' اور ''قدرتی اعداد'' وغیرہ کی وضاحت کی گئی ہے۔

کتاب کا ''جزو چہارم'' جو کہ ''حصہ کمپوزیشن'' کا پہلا جزو ہے ''فقرے کی ساخت'' اور ''فعل امر'' کی بحث پر مبنی ہے۔ اس میں سادہ افعال اور مددگار افعال کی مدد سے سادہ فقرات بنانے کا طریقہ اور فعل امر کے فقرات بنانے کا طریقہ زیر بحث لایا گیا ہے۔ اسی طرح ''جزو پنجم'' جو کہ ''حصہ کمپوزیشن'' کا دوسرا اور کتاب کا آخری جزو ہے مختلف زمانوں اور ان کے مطابق فقرات بنانے کے متعلق ہے۔

مجھے یہاں اپنے اس اعزاز کا اظہار کرتے ہوئے انتہائی مسرت ہو رہی ہے کہ اردو زبان میں لکھی جانے والی یہ پہلی کتاب ہے جس میں جرمن گریمر اور کمپوزیشن پر اس نوعیت کی بحث کی گئی ہے۔ انشاء اللہ میری بہت کوشش ہو گی کہ اس کی دوسری جلد جلد پیش کر دی جائے۔

(آغا عمران مظہری)

# ترتیب موضوعات

## (Ordnung)


Component I — جزو اوّل

Alphabet — حروف تہجی
Wort — لفظ

Component II — جزو دوم

Infinitiv — مصدر

Component III — جزو سوم

Wortarten — اجزائے کلام

Component IV — جزو چہارم

Satzstrukturen — فقرے کی ساخت
Imperativ — فعل امر

Component V — جزو پنجم

Tempus — زمانے




## 1. ALPHABET — جزواول



| | | | |
|---|---|---|---|
| 1. | Alphabet | حروف تہجی | 25 |
| 2. | Mitlaut | حروف صحیح | 29 |
| 3. | Vokel | حروف علت | 30 |
| 4. | Selbstlaut | مفرد حروف علت | 30 |
| 5. | Diphthongen | مرکب حروف علت | 31 |
| 6. | Umlaut | نقاطی حروف علت | 31 |
| 7. | Weitere Erklärungen | مزید وضاحتیں | 34 |
| 8. | Scharfes "S" = β | شارفس "ایس" | 36 |
| 9. | Wort | لفظ کی بحث | 37 |
| 10. | Einsigwort | مفرد لفظ | 38 |
| 11. | Kompositum | مرکب الفاظ | 38 |



## 2. INFINITIV — جزودوم



| | | | |
|---|---|---|---|
| 1. | Infinitiv | مصدر | 43 |
| 2. | Manche Wichtig Infinitiv | چند اہم مصادر | 46 |



## 3. WORTARTEN — جزوسوم

### (Parts of Speech اجزائے کلام)



| 1. | Wortarten | ورٹ آرٹن | اجزائے کلام | 67 |
|---|---|---|---|---|
| 1. | Nomen | نومن | اسم | 68 |
| 2. | Pronomen | پرونومن | اسم ضمیر/اسم اشارہ | 68 |
| 3. | Verb | ورب | فعل | 68 |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 4. | Adjektiv | اڈییکٹھیو | اسم صفت | 68 |
| 5. | Adverb | ایڈورب | فعل متعلق | 68 |
| 6. | Präposition | پریپوزی سیون | حرف جار | 68 |
| 7. | Konjunktion | کنجنکسیون | حرف عطف | 68 |
| 8. | Interjektion | انٹرییکسیون | حرف تاسف | 68 |
| 9. | Artikel | آرٹیکل | حرف تنکیر | 68 |
| 10. | Numerale | نومرالے | قدرتی اعداد | 68 |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 1. | **NOMEN** | اسم | 69 |
| 2. | **PRONOMEN** | اسم ضمیر/ اسم اشارہ | 70 |
| | Namen von pronomen | اسم ضمیر/ اسم اشارہ کے نام | 71 |
| | 1. Kasus von pronomen | اسم ضمیر کی حالتیں | 71 |
| | Subjektiv | فاعلی حالت | 72 |
| | Objektiv | مفعولی حالت | 76 |
| | Akkusativ | مفعول نصبی | 76 |
| | Dativ | مفعول بہ | 77 |
| | Genetiv | مضاف الیہ | 77 |
| | 3. Geschlechtisch Abteilung von pronomen | اسم ضمیر کی جنسی تقسیم | 78 |
| | Subjektiv | فاعلی حالت میں | 78 |
| | Objektiv | مفعولی حالت میں | 84 |
| 3. | **VERB** | فعل | 90 |
| | Verb und infinitiv | فعل اور مصدر | 90 |
| | Sorte von verb | فعل کی اقسام | 91 |
| | Principal Verb | پرنسپل فعل | 91 |
| | Hilfsverb | مددگار فعل | 93 |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 5. | **Deutche hilfsverben** | جرمن مددگار افعال | 94 |
| | Sein | ہونا، واقع ہونا | 94 |
| | Haben | رکھنا، پاس ہونا | 94 |
| | Tun | کرنا، عمل کرنا، بجا لانا | 94 |
| | Werden | گا/گے/گی (فعل ناقص) | 94 |
| | Lassen | ہونے دینا، چھوڑنا | 94 |
| | Können | سکنا، قابل ہونا | 94 |
| | Mögen | چاہنا، پسند کرنا، بھا جانا | 94 |
| | Wollen | چاہنا، طلب کرنا، خواہش کرنا | 94 |
| | Sollen | مناسب ہونا، لازم ہونا | 94 |
| | Müssen | پابند ہونا، ضروری ہونا | 94 |
| | Dürfen | اجازت ہونا | 94 |
| 6. | Kasus von hilfs verben | مثالی امدادی افعال کی حالتیں | 96 |
| 7. | Deutche Hilfsverben und Englische hilfsverben | جرمن امدادی افعال اور انگلش امدادی افعال | 97 |
| 8. | Konditionen von verb | فعل کی حالتیں | 100 |
| | (i) Regelmäßige verben | با قاعدہ افعال | 100 |
| | (ii)Unregelmäßige verben | بے قاعدہ افعال | 101 |
| 9. | Konditionen von unregel-mäßig verben | بے قاعدہ افعال کی حالتیں | 103 |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 4. | **Adjektiv** | اسم صفت | 111 |
| | Benutzung von adjektiv | اسم صفت کا استعمال | 111 |
| | Stufen von adjektiv | اسم صفت کے درجے | 112 |
| | Stufen von regemäβig adjektiv | باقاعدہ اسم صفت کے درجے | 114 |
| | (i) Ohne vokalwechsel | حرف علت کی تبدیلی کے بغیر | 114 |
| | (ii) Mit vokalwechsel | حرف علت کی تبدیلی کیساتھ | 114 |
| | Stufen von unregelmä-βig adjektiv | بے قاعدہ اسم صفت کے درجے | 115 |
| 5. | **Adverb** | فعل متعلق | 116 |
| | Liste von adverben | چند اہم افعال متعلق | 117 |
| 6. | **Präposition** | حرف جار | 120 |
| | Zwei sorte von präpsi-tion | حرف جار کی دو قسمیں | 121 |
| | (i) Lokale präposition | ابتدائی حرف جار | 121 |
| | (ii) Wechsel präposition | تغیر پذیر حرف جار | 122 |
| | Unterscheidungen | حرف جاری کی خصوصیات | 124 |
| 7. | **Konjunktion** | حرف عطف | 126 |
| | 2. Liste von konjunktionen | حرف عطف کی فہرست | 127 |
| 8. | **Interjektion** | حرف تاسف | 128 |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 9. | Artikel | حرف تنکیر | 129 |
| | Deutche Artikel | جرمن زبان کے حروف تنکیر | 129 |
| | (i) Definiter Artikal | مستقل حرف تنکیر | 129 |
| | (ii) Indefiniter Artikel | غیر مستقل حرف تنکیر | 129 |
| | **3. Definiter Artikel** | مستقل حرف تنکیر | 129 |
| | der | ڈے آ | 129 |
| | die | دی | 129 |
| | das | دس | 129 |
| | **4. Benutzung von definiter artikel** | مستقل حرف تنکیر کا استعمال | 130 |
| | **5. Erklärung mit kasus von pronomen** | اسم ضمیر کی حالتوں کے ذریعہ وضاحت | 131 |
| | | | 122 |
| | Nominativ | فاعلی حالت | 134 |
| | Akkusativ | مفعول نصبی | 134 |
| | Dativ | مفعول بہ | 134 |
| | Genetiv | مضاف الیہ | 134 |
| | **6. Indefiniter Artikel** | غیر مستقل حرف تنکیر | 135 |
| | ein, eine | ''ایک'' | 135 |
| | kein, keine | ''کوئی نہیں'' | 136 |
| | **7. Benutzung von** | غیر مستقل حرف تنکیر کا | 136 |
| | indefiniter artikel | استعمال | 136 |
| | **8. Erklärung mit kasus** | اسم ضمیر کی حالتوں کے ساتھ | 136 |
| | von pronomen | وضاحت | |
| | Nominativ | فاعلی حالت | 137 |
| | Akkusativ | مفعول نصبی | 138 |
| | Dativ | مفعول بہ | 138 |
| | Genetiv | مضاف الیہ | 139 |

| | | | |
|---|---|---|---|
| **10.** | **Numerale** | قدرتی اعداد | 140 |
| | **Sorte von Numerale** | قدرتی اعداد کی اقسام | 140 |
| | Grund Zahlen | اعداد ذاتی | 141 |
| | Ordnung Zahlen | اعداد توصیفی | 147 |
| | Bruch Zahlen | اعداد کسری | 150 |


## 4. SATZSTRUKTUREN | جزو چہارم

### جملے کی ساخت


| | | | |
|---|---|---|---|
| 1. | Satzstrukturen | فقرے کی ساخت | 155 |
| 2. | Satzbilden | فقرے کی بناوٹ | 156 |


### سادہ فقرات


| | | | |
|---|---|---|---|
| | **Einfacher satze** | سادہ فقرات | 157 |
| **1.** | **Gegenwart** | زمانہ حال | 157 |
| | Artikel und präposition | آرٹیکل اور حرف جار | 158 |
| | Benutzung von "Das" | "Das" کا استعمال | 159 |
| | Indefiniter Artikel | غیر مستقل حرف تنکیر | 162 |
| | "ein" & "Kein" | | |
| | Negation | نافیہ فقرات | 162 |
| | Frage satze | سوالیہ فقرات | 164 |
| | **Einfacher Satze** | سادہ فقرات | 166 |
| | Leichte dialog | آسان مکالمہ | 168 |
| **2.** | **Vergangenheit** | زمانہ ماضی | 170 |

## B. IMPERATIV فعل امر



| | | | |
|---|---|---|---|
| 1. | Imperativ | فعل امر | 175 |
| 2. | Präsens form von infinitiv | مصدر کی زمانہ حال کی فارم | 175 |
| 3. | Imperativ satz bilden | حکمیہ فقرے کی بناوٹ | 176 |
| 4. | Wirklisch pronomen | صحیح اسم ضمیر | 176 |
| | "Sie" | "آپ" | 177 |
| | "Ihr" | "تم" | 177 |
| | "Du" | "تو" | 178 |



## 5. TEMPUS — جزو پنجم

### (TENSES زمانے)



| | | | |
|---|---|---|---|
| **1.** | **Tempus** | زمانے | 183 |
| 2. | Deutche sprache und Englishe | جرمن زبان اور انگلش | 183 |
| **3.** | **Der namen von tempus in deutche sprache** | جرمن زبان میں زمانوں کے نام | 185 |
| | (i) Präsens | فعل حال | 185 |
| | (ii) Präteritum | فعل ماضی | 185 |
| | (iii) Perfekt | فعل کامل | 185 |
| | (iv) Plusquamperfekt | فعل ماضی کامل | 185 |
| | (v) Zukunft | فعل مستقبل | 185 |
| | (vi) Vollendet zukunft | فعل مستقبل کامل | 185 |



### 1. PRÄSENS فعل حال



| | | | |
|---|---|---|---|
| 1. | Präsens | فعل حال | 187 |
| 2. | Ordnung | ترتیب | 187 |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 3. | Negation | منفی فقرات | 197 |
| 4. | Frage satzebilden | سوالیہ فقرات بنانا | 201 |
| 5. | Mit frageworten | سوالیہ الفاظ کے ساتھ | 203 |

## 2. PRÄTERITUM فعل ماضی

| | | | |
|---|---|---|---|
| 1. | Präteritum | فعل ماضی | 211 |
| 2. | Ordnung | ترتیب | 211 |
| 3. | Unregelmäβig verben | غیر مستقل افعال | 213 |
| 4. | Fragesatze bilden | سوالیہ فقرات بنانا | 220 |
| 5. | Negation | منفی فقرات | 221 |
| 6. | Satze mit frageworten | کلمہ استفہام کیساتھ فقرات | 222 |

## 3. PERFEKT فعل کامل

| | | | |
|---|---|---|---|
| 1. | Perfekt | فعل کامل | 224 |
| 2. | Ordnung | ترتیب | 224 |
| 3. | Verben mit "Sein" | اختلافی افعال | 227 |
| 4. | Fragesatze bilden | سوالیہ فقرات بنانا | 230 |
| 5. | Negation | منفی فقرات | 232 |
| 6. | Satze mit Frage wort | کلمہ استفہام کیساتھ فقرات | 233 |

## 4. PLUSQUAMPERFEKT

## فعل ماضی کامل

| | | | |
|---|---|---|---|
| 1. | Plusquamperfekt | فعل ماضی کامل | 235 |
| 2. | Ordnung | ترتیب | 235 |
| 3. | Verben mit "Sein" | اختلافی افعال | 237 |
| 4. | Fragesatze bilden | سوالیہ فقرات بنانا | 240 |
| 5. | Negation | منفی فقرات | 241 |
| 6. | Satze mit Fragewort | کلمہ استفہام کیساتھ فقرات | 242 |

## 5. ZUKUNFT (فعل مستقبل)


| | | | |
|---|---|---|---|
| 1. | Zukunft | فعل مستقبل | 243 |
| 2. | Ordnung | ترتیب | 243 |
| 3. | Modal Auxiliaries | مثالی امدادی افعال | 245 |
| 4. | Fragesatze | سوالیہ فقرات | 247 |
| 5. | Negation | منفی فقرات | 248 |


## 6. VOLLENDET ZUKUNFT

## فعل مستقبل کامل


| | | | |
|---|---|---|---|
| 1. | Vollendet zukunft | فعل مستقبل کامل | 249 |
| 2. | Ordnung | ترتیب | 249 |
| 3. | Verben mit "Sein" | اختلافی افعال | 252 |
| 4. | Fragesatzebilden | سوالیہ فقرات | 254 |
| 5. | Negation | منفی فقرات | 255 |

# MAZHARI

# GERMAN ZUBAAN

***Grammar & Composition***

**Grammar گریمر**

**قواعدِ صرف ونحو**

## جزو اوّل

## Component I

**Alphabet** حروف تہجی

**Wort** لفظ

# حروف تہجی

## اَلفابیٹ (Alphabet)

حروف انسانی زندگی کا وہ جزو لازم ہیں جن کی مدد سے انسان اپنی تمام تر معاشرتی زندگی کا نظام چلاتا ہے۔ چونکہ زبان کے بغیر کوئی کسی کا مطلب واضح طور پر نہیں جان سکتا۔ اس لیے زبان سماجی زندگی کیلئے ناگزیر ہے اور ہر زبان اپنے حروف تہجی سے بنتی ہے۔

حروف سے مراد انسانی زبان سے نکلنے والی آواز کی وہ حرکات ہیں جنہیں ملا کر وہ الفاظ بناتا ہے اور حروف تہجی سے مراد ایسے حروف ہیں جن سے الفاظ کے ''ہجے'' یعنی (سپیلنگ Spelling) کیے جاتے ہیں۔

اردو زبان میں ان کا نام حروف تہجی ہے جبکہ جرمن زبان میں ''Alphabet'' (اَلفابیٹ) کہا جاتا ہے۔ انگریزی زبان میں بھی ان کیلئے (Alphabet) ہی کا لفظ استعمال کیا جاتا ہے۔

یہاں آغاز ہی میں ہم آپ کو اس امر سے آگاہ کرنا ضروری گردانتے ہیں کہ جرمن زبان کا اصل نام ''ڈوئچ'' (Deutsch) ہے۔ جرمن انگلش کا لفظ ہے جبکہ جرمنی کی اپنی زبان میں ''Germany'' کا نام بھی ''Deutschland'' (ڈوئچ لنڈ) ہے۔ لہٰذا اگر کسی جگہ لفظ ''جرمن'' کی بجائے ''ڈوئچ'' کا لفظ استعمال کیا جائے تو آپ کو اس کی حقیقت سے آگاہ ہونا چاہئے۔

''ڈوئچ'' یعنی جرمن زبان کے بھی دوسری زبانوں کی طرح حروف تہجی ہیں۔ یہ حروف تہجی انگلش کے حروف تہجی سے تقریباً ننانوے فیصد مماثلت رکھتے ہیں۔ صرف ان کی آواز کی ادائیگی یعنی تلفظ انگلش زبان کے حروف تہجی کے تلفظ سے مختلف ہے۔

اردو زبان میں ''الف'' سے ''ی'' تک حروف تہجی کی تعداد سینتیس (37) ہے۔

انگلش زبان میں ''A'' سے لے کر ''Z'' تک ان کی تعداد چھبیس (26) ہے۔

جرمن زبان میں بھی حروف تہجی کی تعداد چھبیس (26) ہی ہے لیکن کچھ حروف ان

حروف تہجی کے علاوہ استعمال کیے جاتے ہیں جو انہی حروف تہجی میں سے بنائے گئے ہیں۔

## جرمن حروف تہجی

یہاں پہلے ہم جرمن زبان کے عام حروف تہجی دیں گے اور اس کے بعد وہ چند حروف بیان کریں گے جو ان عام حروف تہجی کے علاوہ استعمال ہوتے ہیں۔ ملاحظہ کیجئے:

| اردو زبان میں آواز | تلفظ | حروف |
|---|---|---|
| ''الف'' کی آواز | آ | A |
| ''ب'' کی آواز | بے | B |
| ''س'' کی آواز | سے | C |
| ''د'' اور ''ڈ'' کی آواز | ڈے | D |
| ''اے'' کی آواز | اے | E |
| ''ف'' کی آواز | ایف | F |
| ''گ'' کی آواز | گی | G |
| ''ح'' اور ''ہ'' کی آواز | ہا | H |
| ''ای'' کی آواز | ای | I |
| ''یے'' کی آواز | یَیٹ | J |
| ''ک'' کی آواز | کا | K |
| ''ل'' کی آواز | ایل | L |
| ''م'' کی آواز | ایم | M |
| ''ن'' کی آواز | این | N |
| ''او'' کی آواز | او | O |
| ''پ'' کی آواز | پے | P |
| ''ک و'' یعنی ''کو'' کی آواز | کوُ | Q |
| ''ر'' اور ''غ'' کی آواز | اَیر | R |
| ''ز'' ''س'' اور ''ش'' کی آواز | ایس | S |

| اردو زبان میں آواز | تلفظ | حروف |
|---|---|---|
| ''ٹ'' اور ''ت'' کی آواز | ٹے | T |
| ''اُو'' کی آواز | اُو | U |
| ''ف'' اور ''و'' کی آواز | فاؤ | V |
| ''و'' کی آواز | وے | W |
| ''س''، ''کس'' کی آواز | اِکس | X |
| ''یون'' کی آواز | اُپسی لون | Y |
| ''تس'' اور ''تص'' کی آواز | سیٹ | Z |

آپ نے ملاحظہ کیا کہ جرمن زبان کے حروف تہجی ہو بہو وہی ہیں جو انگلش زبان کے حروف تہجی ہیں صرف ان کی آوازوں میں قدرے فرق ہے۔

# حروف تہجی کی اقسام

حروف تہجی دو قسم کے ہوتے ہیں۔ ایک حروف وہ ہوتے ہیں جو انسانی گفتگو کا مطلب وضع کرنے کیلئے زبان میں بنیادی کردار ادا کرتے ہیں۔ انہیں ''حروف صحیح'' (Mitlaut) کہا جاتا ہے جبکہ دوسرے حروف وہ ہوتے ہیں جو ان بنیادی حروف میں ''زبر'' ''زیر'' اور ''پیش'' کا کام دیتے ہیں۔ ان کو ''حروف علت'' یعنی ''فوکل'' (Vokal) کہا جاتا ہے۔ گریمر کی زبان میں حروف تہجی کی تقسیم درج ذیل ترتیب سے کی گئی ہے:

## (1) حروف صحیح ''مِٹ لاَ وَوٹ'' (Mitlaut)

ایسے حروف جو انسان کے حلق سے نکلنے والی آواز/ سانس میں، زبان یا ہونٹوں کی رکاوٹ کے بغیر ادا نہ کیے جاسکیں۔ مثلاً (B, C, D, F, G, J, K ........) وغیرہ وغیرہ۔

## (2) حروف علت ''فوکل'' (Vokal)

ایسے حروف جو انسانی حلق سے نکلنے والی آواز/ سانس میں زبان یا ہونٹوں کی رکاوٹ ڈالے بغیر ہی ادا کیے جاسکیں حروف علت (Selbstlaut) کہلاتے ہیں۔

جرمن زبان میں حروف علت کو مزید درج ذیل ترتیب سے تقسیم کیا گیا ہے:

(1) مفرد حروف علت (Selbstlaut)

(2) مرکب حروف علت (Diphthongen)

(3) نقاطی حروف علت (Umlaut)

# حروف صحیح

## مٹ لاؤوٹ (Mitlaut)

ایسے الفاظ جو اپنی حقیقی آواز کے ساتھ ہم آہنگی قائم رکھیں یعنی ابھر کر یا تیزی اور زور کے ساتھ خود کو منفرد نہ کریں بلکہ خود کو معمول کی آواز کے ساتھ موافق رکھیں اردو زبان میں حروف صحیح، انگلش زبان میں (Consonant) جبکہ جرمن زبان میں ''Mitlaut'' یا ''Konsonant'' کہلاتے ہیں۔

حروف علت ''Selbstlaut'' اور حروف صحیح ''Mitlaut'' میں یہی فرق ہے کہ ''Selbst'' کا معنی ہے ذاتی، شخصی، خود سے اور ''Laut'' کا معنی ہے صورت، آواز، بلند آواز، پرشور آواز۔ اس کا مطلب ہوا ''ذاتی آواز کو نمایاں رکھنے والے'' جبکہ اس کے برعکس ''Mitlaut'' میں ''Mit'' کا معنی ہے۔ ساتھ، ہمراہ، لیے ہوئے، شامل اور Laut کے معنی آواز، صوت وغیرہ کے ہیں۔ لہٰذا ''Mitlaut'' کا مطلب ہوا ''آواز کے ہمراہ''، ''آواز کے ساتھ'' یا ''آواز میں شامل'' وغیرہ وغیرہ۔

ان الفاظ کو انگلش زبان کی طرح ''کانسونینٹ'' (Konsonant) بھی کہا جاتا ہے جس کا معنی جرمن زبان میں ''Übereinstimmend'' ہے۔ اس لفظ کا اردو معنی ہے: ''علم ہم آہنگی'' یا ''علم موسیقی''۔

گویا درج بالا بحث کا لب لباب یہ ہوا کہ ایسے الفاظ جو خود کو طبعی آواز سے ہم آہنگ رکھیں حروف صحیح ''Mitlaut'' یا ''Konsonant'' کہلاتے ہیں۔

حروف تہجی میں سے حروف علت کو منہا کر دیا جائے تو باقی کے تمام حروف تہجی حروف صحیح ہیں۔ یعنی

B, C, D, F, G, H, J, K, L, M, N, P, Q, R, S, T, V, W, X, Y, Z.

# حروف علت

## فوکل (Vokal)

وہ حروف جو ''الف'' یا ''عین'' کی آواز پیدا کریں انہیں اردو زبان میں حروف علت جبکہ جرمن زبان میں (Vokal) کہا جاتا ہے۔

انگلش میں یہ حروف ''واول'' ''Vowels'' کے نام سے مشہور ہیں جو کہ پانچ (A, E, I, O, U) ہیں لیکن جرمن زبان میں ان کی تعداد زیادہ ہے۔

جرمن زبان کے حروف علت کچھ تو اس زبان کے حروف تہجی میں خود سے موجود ہیں اور کچھ ان ہی حروف تہجی میں سے کچھ حروف لے کر الگ سے بنائے گئے ہیں۔ لہٰذا ان کو تین حصوں میں تقسیم کیا جاتا ہے۔

(1) مفرد حروف علت (Selbstlaut)

(2) مرکب حروف علت (Diphthongen)

(3) نقاطی حروف علت (Umlaut)

## (1) مفرد حروف علت (Selbstlaut)

ایسے حروف تہجی جو صرف اکیلے ''الف'' یا ''عین'' کی آواز پیدا کریں مفرد حروف علت کہلاتے ہیں، یہ درج ذیل ہیں

A , E , I , O , U

**نوٹ :**

بڑے حروف اور چھوٹے حروف میں کوئی فرق نہیں۔

a , e , i , o , u

## (2) مرکب حروف علت (ڈِفتھونگن Diphthongen)

ایسے حروف تہجی جنہیں ملا کر''الف'' یا ''عین'' کی آواز پیدا کی جائے انہیں مرکب حروف علت اور جرمن زبان میں (Diphthongen) کہا جاتا ہے۔ یہ حروف تین ہیں۔یعنی''au''(آؤ) ، ''eu''(اوئے) ، ''ei''(آئی)

| حروف علت | تلفظ | جرمن لفظ | اردو تلفظ |
|---|---|---|---|
| ei | آئی | Frei | فرائی |
| eu | اوئے | Neue | نوئے |
| au | آؤ | Frau | فراؤ |

## (3) نقاطی حروف علت (اُملاؤوٹ) Umlaut

جرمن زبان میں کچھ حروف درج بالا حروف کے علاوہ استعمال کیے جاتے ہیں۔ وہ حروف ویسے تو درج بالا حروف سے الگ ہیں لیکن دراصل وہ ان ہی حروف تہجی سے بنائے گئے ہیں۔ ان کی تعداد تین ہے۔ ان حروف کو''نقاطی حروف علت'' (Umlaut) کہا جاتا ہے۔

| حروف | تلفظ | اردو زبان میں آواز |
|---|---|---|
| ä | اَے | ''الف'' کی ''زبر'' اور ''ے'' کے ساتھ اُفقی آواز |
| ö | اُوئے | ''الف'' کی ''پیش'' کے ساتھ حلق سے نکلتی آواز |
| ü | اُوء | ''الف'' کی ''پیش'' کے ساتھ حلق سے نکلتی ہوئی کھڑی آواز |

# طائرانہ نظر

## حروف تہجی (Alphabet)

| حروف تہجی | تلفظ | حروف تہجی | تلفظ |
| --- | --- | --- | --- |
| A | آ | N | این |
| B | بے | O | او |
| C | سے | P | پے |
| D | ڈے | Q | کُو |
| E | اے | R | اَیر |
| F | ایف | S | ایس |
| G | گی | T | ٹے |
| H | ہا | U | اُو |
| I | ای | V | فاؤ |
| J | یُٹ | W | وے |
| K | کا | X | اِکس |
| L | ایل | Y | اُپسی لون |
| M | ایم | Z | سیٹ |

## حروف صحیح (Mitlaut)

| حروف تہجی | تلفظ | حروف تہجی | تلفظ |
| --- | --- | --- | --- |
| B | بے | P | پے |
| C | سے | Q | کُو |
| D | ڈے | R | اَیر |
| F | ایف | S | ایس |
| G | گی | T | ٹے |
| H | ہا | V | فاؤ |
| J | یُٹ | W | وے |
| K | کا | X | اِکس |
| L | ایل | Y | اُپسی لون |
| M | ایم | Z | سیٹ |
| N | این | | |

## مفرد حروف علت (Selbstlaut)

| حروف تہجی | تلفظ | حروف تہجی | تلفظ |
| --- | --- | --- | --- |
| A | آ | O | او |
| E | اے | U | اُو |
| I | ای | | |

## مرکب حروف علت (Diphthongen)

| تلفظ | حروف تہجی |
|---|---|
| آئی | ei |
| اوئے | eu |
| آؤ | au |

## نقاطی حروف علت (Umlaut)

| تلفظ | حروف تہجی |
|---|---|
| اے | Ä |
| اوئے | Ö |
| اوء | Ü |

## مزید وضاحتیں (Weitere Erklärungen)

ہر زبان میں جس طرح حروف آزادانہ آوازیں پیدا کرتے ہیں اسی طرح دو تین حروف کو ملا کر ایک آواز پیدا ہوتی ہے اور عام الفاظ میں جب یہ مخصوص آواز مطلوب ہوتی ہے تو اس کے متعلقہ مخصوص حروف کو ملا کر لکھنا پڑتا ہے۔ مثال کے طور پر اردو زبان کے درج ذیل حروف کو دیکھئے:

کھ = ک + ھ

گھ = گ + ھ

پھ = پ + ھ

چھ = چ + ھ

اسی طرح انگلش زبان میں بھی ایسے حروف ہیں جو کہ مرکب آواز پیدا کرتے ہیں مثلاً TH, SH, CH وغیرہ۔

جرمن زبان میں یہ حروف نسبتاً زیادہ ہیں جو کہ مل کر مرکب آواز پیدا کرتے ہیں اور بعض اوقات دو حروف کے بجائے تین یا چار حروف کو بھی ملایا جاتا ہے۔ ذیل میں ملاحظہ فرمائیے:

| آواز | مجموعہ حروف | آواز | مجموعہ حروف |
|---|---|---|---|
| چ | TSCH | ک | CK |
| ش | SCH | ف | PH |
| خ اور ش | CH | تھ | TH |
| ش | TCH | گ | GH |

اب درج ذیل مثالوں پر غور کیجئے۔

| تلفظ | معنی | جرمن الفاظ | |
|---|---|---|---|
| شرائبن | لکھنا | Schreiben | 1. |
| ڈوئچ | جرمن زبان | Deutsch | 2. |
| ماخن | کرنا | Machen | 3. |
| اَمتلِش | سرکاری | Amtlich | 4. |
| ٹیگلِش | روزانہ | Täglich | 5. |
| پلاکن | تنگ کرنا | Placken | 6. |
| پاکن | باندھنا | Packen | 7. |
| جیوگرافی | جغرافیہ | Geographie | 8. |
| یوگرٹ | دہی | Jughurt | 9. |
| تھیما | موضوع، عنوان | Thema | 10. |
| تھیوری | نظریہ | Theorie | 11. |
| تھیالوگے | عالم دین | Theologe | 12. |

## حرف ''β'' (شارفس اَیس)

جرمن زبان کے حروف تہجی میں ایک ایسا حرف بھی ہے جو Ü , Ö , Ä کی طرح معمول کے حروف تہجی سے ہٹ کر ہے۔ اسے شارفس ''S'' کہا جاتا ہے۔ اس کی شکل ''β'' ہے لیکن یہ پڑھا ''SS'' جاتا ہے یعنی ''س'' کی آواز دیتا ہے۔

مثلاً: سٹراسے/سٹغاسے = Straβe = Strasse

''سٹراسے'' / سٹغاسے کا معنی ''گلی'' یا ''سٹریٹ'' ہے۔ اس میں آپ دیکھتے ہیں کہ لفظ میں ''SS'' لکھ لیں یا یہ ''β'' لکھ دیں ایک ہی بات ہے۔

اسی طرح

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 1. Faβlich | = | Fasslich | (قابل فہم) | فاسلِش |
| 2. Gewiβ | = | Gewiss | (یقینی، قطعی) | گیوِس |
| 3. Grundriβ | = | Grundriss | (نقشہ بنیاد) | گرُنڈرِس |
| 4. Groβ | = | Gross | (بڑا، کبیر، عظیم، لمبا) | گروس |
| 5. Beschluβ | = | Beschluss | (فیصلہ، نتیجہ، قرارداد، حکم) | بَیشلُس |

# لفظ کی بحث

## وَرٹ (Wort)

لفظ کسی بولنے والے کی زبان کی ایسی مکمل حرکت کا نام ہے جس کا کوئی معنی یا مفہوم بنتا ہو۔یعنی وہ زبان اس قدر حرکت میں آئے کہ اس سے پیدا ہونے والی آواز سے دوسرے ہم زبان لوگوں کو کچھ سمجھ میں آئے۔اس حرکت کو''لفظ'' کہتے ہیں۔

لفظ ہر زبان کا وہ بنیادی رکن ہوتے ہیں جن کے بغیر کسی بھی زبان کا وجود ممکن نہیں اور الفاظ ہی کے مجموعہ سے زبانیں وجود میں آتی ہیں۔

الفاظ ہمیشہ حروف کو ملا کر بنائے جاتے ہیں اور ہر زبان اپنے مخصوص حروف تہجی رکھتی ہے۔یعنی ہر زبان کی اولین اکائی حروف تہجی ہیں۔ان سے ہم الفاظ بناتے ہیں۔الفاظ سے جملے اور فقرات بنتے ہیں اور پھر فقرات سے گفتگو کا سلسلہ چلتا ہے جو زبان کہلاتا ہے۔
لہٰذا ہم اس کا ٹیبل اس طرح سے پیش کر سکتے ہیں:

| اردو | تلفظ | جرمن |
|---|---|---|
| حروف تہجی | الفابیٹ | Alphabet |
| ↓ | ↓ | ↓ |
| الفاظ | ورٹن | Worten |
| ↓ | ↓ | ↓ |
| فقرات | زٹس | Satz |
| ↓ | ↓ | ↓ |
| زبان | شپراخے | Sprache |

گزشتہ کے اوراق میں آپ نے اس درج بالا گراف کی پہلی اکائی حروف تہجی کو تو سمجھ لیا۔ اب ہم بالترتیب الفاظ، ان کی قسمیں اور اس کے بعد فقرات سازی پر بحث کریں گے۔

سب سے پہلے ہم یہاں الفاظ کی قسمیں بیان کرتے ہیں۔ ملاحظہ کیجئے:

(1) مفرد الفاظ (آئن سِگ ورٹ) Einsigwort

(2) مرکب الفاظ (کمپوزِیٹم) Kompositum

## (1) مفرد الفاظ (Einsigwort)

حروف تہجی کا ترتیب و ضابطہ کے مطابق ملایا ہوا وہ مختصر اور سادہ سا مجموعہ جو کوئی ایک معنی یا مفہوم پیش کرے مفرد لفظ کہلاتا ہے۔ مثال کے طور پر درج ذیل مجموعہ ہائے حروف تہجی الفاظ ہیں:

| | جرمن | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|
| 1. | Nation | (ناسیون) | قوم |
| 2. | Leben | (لیبن) | زندگی |
| 3. | Arbeit | (آربائٹ) | کام، روزگار |
| 4 | Amt | (اَمت) | محکمہ |

## (2) مرکب الفاظ (Kompositum)

بعض اوقات ایک سے زائد مفرد الفاظ کو ملا کر کوئی ایک لفظ بنایا جاتا ہے۔ اس طرح سے بنائے جانے والے الفاظ کو مرکب الفاظ یعنی (Kompositum) کہا جاتا ہے۔

مثلاً دو الگ الگ مفرد الفاظ ہیں:

1. Arbeit (آربائٹ) کام، روزگار
2. Amt (اَمت) محکہ

اگر ان دونوں الفاظ کو ملا کر ایک لفظ بنایا جائے تو وہ مرکب لفظ کہلائے گا۔ یعنی:

| | | | |
|---|---|---|---|
| محکمہ روزگار | (آربائٹس اُمت) | Arbeitsamt | 1. |

## مثال نمبر 2

دو الگ الگ مفرد الفاظ ہیں:

| | | | |
|---|---|---|---|
| زندگی، زیست | (لیبن) | Leben | 1. |
| رفتار، چال، روش، رستہ | (لاؤوف) | Lauf | 2. |

اگر ان دونوں مفرد الفاظ کو ملا کر ایک مرکب لفظ بنایا جائے تو وہ اس طرح ہو گا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| سرگذشت حیات | (لیبنز لاؤوف) | Lebenslauf | 1. |

## مثال نمبر 3

اسی طرح ایک اور مثال ملاحظہ کیجئے جس میں تین الگ الگ مفرد الفاظ کو ملایا گیا ہے۔ الگ الگ مفرد الفاظ درج ذیل ہیں:

| | | | |
|---|---|---|---|
| بڑا، سر، خاص، صدر | (ہوپٹ) | Haupt | 1. |
| ریل، راستہ | (بان) | Bahn | 2. |
| آنگن، صحن | (ہوف) | Hof | 3. |

ان تینوں مفرد الفاظ کو ملا کر درج ذیل ایک مرکب لفظ بنایا گیا ہے۔

مرکزی ریلوے سٹیشن یا بڑا ریلوے سٹیشن (ہوپٹ بان ہوف) 1. Hauptbahnhof

جرمن زبان میں مرکب الفاظ بہت زیادہ ہیں۔ بالعموم کئی کئی الفاظ کو ملا کر ایک لفظ بنا دیا جاتا ہے حتیٰ کہ بعض اوقات ان مرکب الفاظ کی طوالت کافی زیادہ ہو جاتی ہے لیکن بہرحال اس طرح کے مرکب الفاظ بنانا معمول کا حصہ ہیں۔ مثلاً

ملک میں داخلہ کا قانون

1. Landesaufnahmegesetz
(لنڈز آ وَف نا مے گز ٹس)
2. Rechtsbehelfsbelerung
(رِ یخٹس بِہیلفس بلے رُنگ)

## مصدر (Infinitiv) ''اِنفنیٹھو''

یہ وہ لفظ ہوتا ہے جو کسی سرگرمی، حرکت یا فعل سرانجام دینے والے الفاظ کی بنیاد ہوتا ہے۔ یہ کسی دوسرے لفظ سے نہیں بنتا بلکہ اسے مرکز جان کر دوسرے الفاظ اس سے بنائے جاتے ہیں۔ سب سے پہلے ہم اسی لفظ پر بحث کرتے ہیں۔

# MAZHARI

# GERMAN ZUBAAN

***Grammar & Composition***

**Grammar گریمر**

**قواعدِ صرف ونحو**

**جزو دوئم**

## Component II

**Infinitiv** مصدر

# مصدر

## انفنیٹھو (Infinitiv)

ہر زبان کا مرکزی لفظ مصدر ہوتا ہے۔ جسے انگلش زبان میں (Infinitive) کہا جاتا ہے۔ جرمن زبان میں اسے درج ذیل تین نام دیئے جاتے ہیں:

1. Infinitiv (اِنفنیٹھو)
2. Grundform (گرُنڈ فارم)
3. Hauptform (ہوپٹ فارم)

(1) لفظ "Infinitiv" بنیادی طور پر لاطینی زبان کا لفظ ہے جو اس وقت انگلش اور جرمن زبان میں شامل ہے کیونکہ ان دونوں زبانوں میں لاطینی یونانی زبان کے لاتعداد الفاظ شامل ہیں اور یہ لفظ "Infinitiv" بھی لاطینی زبان سے مستعار ہے۔

یہ بالکل اسی طرح ہے جس طرح لفظ "مصدر" اردو زبان میں عربی زبان سے داخل ہوا کیونکہ اردو زبان کا ماخذ اور منبع عربی اور فارسی زبانیں ہیں۔ لہٰذا اردو زبان میں عربی اور فارسی زبان کے لاتعداد الفاظ ہیں۔

(2) جرمن زبان میں مصدر کا دوسرا نام Grundform ہے۔ Grund کے معنی ہیں:
(1) اصل۔ (2) بنیاد۔ (3) سبب۔ (4) علت۔ (5) تہ۔ (6) پیندا اور (7) مادہ۔
اس لفظ کے دیگر کئی معنی ہیں مگر اس مقام پر وہ سب خارج از بحث ہیں۔ اس لفظ "Grundform" کا دوسرا حصہ "Form" ہے جس کے معنی ہیں:
(1) شکل۔ (2) صورت۔ (3) ہیئت۔ (4) تراش۔ (5) ساخت۔ (6) طرز۔
(7) بناوٹ۔ (8) روپ۔
لہٰذا اس لفظ "Grundform" کا مطلب ہوا اصل شکل، بنیادی صورت وغیرہ۔

چونکہ یہ ساری گفتگو الفاظ کے متعلق ہے لہٰذا اس کا مطلب یہ ہوا کہ لفظ کی بنیادی صورت' لفظ کی اصل شکل۔

(3) اسے جرمن زبان میں ایک اور نام دیا جاتا ہے۔ یعنی "Hauptform"۔ یہ بھی مرکب لفظ ہے جو دو مفرد الفاظ سے مل کر بنا ہے۔ اس میں درج ذیل دو مفرد الفاظ شامل ہیں:

1. Haupt (ہوپٹ)
2. Form (فارم)

لفظ "Haupt" کے معنی ہیں:

(1) سر' (2) خاص' (3) سب سے مقدم' (4) سب سے اہم۔

اور لفظ "Form" کے معنی اوپر بیان ہو چکے ہیں' یعنی:

(1) اصل۔ (2) بنیاد۔ (3) سبب۔ (4) علت۔ (5) تہ۔ (6) پینڈا اور (7) مادہ وغیرہ۔

لہٰذا اس لفظ "Hauptform" کا مطلب ہے:

(1) بنیادی ساخت' (2) پہلی شکل ' (3) منبع خاص' (4) سب سے مقدم بناوٹ وغیرہ وغیرہ۔

اردو اور انگلش زبان میں بھی لفظ مصدر کی بہت بنیادی اور مرکزی حیثیت ہے اور ایک تفصیلی بحث کی حامل ہے لیکن چونکہ وہ خارج از بحث ہے اس لیے اس پر بحث نہیں کرتے۔

## تعریف

ایسا لفظ جو خود کسی سے نہ بنا ہو مگر اس سے بہت سے دیگر الفاظ بنائے جا سکیں مصدر یعنی "Infinitiv" کہلاتا ہے۔ مثلاً

| | | | |
|---|---|---|---|
| 1. | (Zu) Beten | (سُو) بیٹن | عبادت کرنا |
| 2. | (Zu) Bleiben | (سُو) بلائبن | زندگی بسر کرنا |
| 3. | (Zu) Fahren | (سُو) فاہرن | روانہ ہونا' سفر کرنا |
| 4. | (Zu) Gehen | (سُو) گیھن | جانا |

| | | |
|---|---|---|
| 5. (Zu) Essen | (سُو) ایسَن | کھانا |

مصدر کے شروع میں سو (Zu) ہوتا ہے جو عموماً لکھنے میں نہیں آتا۔ جس طرح انگلش زبان میں اس کے شروع میں (to) ہوتا ہے لیکن لکھنے میں نہیں ہوتا۔

## مصدر سے الفاظ سازی

چونکہ مصدر کی تعریف ہی یہ ہے کہ ''ایسا لفظ جو خود کسی سے نہ بنا ہو بلکہ اس سے دوسرے الفاظ بنائے جاسکیں۔'' لہٰذا کسی بھی مصدر سے دوسرے بہت سے الفاظ بنتے ہیں۔

## شناخت

جرمن زبان میں مصدر ''Infinitiv'' کی پہچان یہ ہے کہ اس کے آخر میں اکثر ''en'' آتا ہے۔ یا بعض اوقات ''n'' آتا ہے۔ مثلاً

| | | |
|---|---|---|
| 1. Geben | (گیبَن) | دینا |
| 2. Halten | (ہالٹَن) | رکنا |
| 3. Helfen | (ہیلفَن) | مدد کرنا |
| 4. Kommen | (کومن) | آنا |
| 5. Lessen | (لیزن) | پڑھنا |

## نوٹ

یاد رہے کہ ہم نے مصدر کی شناخت کے سلسلہ میں آخر پر ''en'' کے ساتھ ''اکثر'' کا لفظ استعمال کیا ہے کیونکہ بعض الفاظ اس سے مستثنیٰ بھی ہوتے ہیں۔ یہ بالکل اسی طرح ہے جس طرح اردو میں مصدر کی پہچان یہ ہے کہ اس کے آخر پر اکثر ''نا'' آتا ہے۔ وہاں بھی بعض الفاظ اس کلیہ سے مستثنیٰ ہوتے ہیں۔



# چند اہم مصادر

## (Manche Wichtig Infinitiv)

| جرمن مصدر | تلفظ | اردو معنی |
|---|---|---|
| Abändern | (اَبینڈ َیغن) | تبدیلی کرنا |
| Abberufen | (اَبغُوفَن) | واپس بلانا، تقرری منسوخ کرنا |
| Abbestellen | (اَبِیَسٹیلِن) | خریداری منسوخ کرنا |
| Abdanken | (اَبدانکَن) | استعفیٰ دینا، چھوڑنا |
| Abfahren | (اَبفاہَرن، اَبفاہغَن) | روانہ ہونا، سفر پر جانا |
| Abfallen | (اَبفالَن) | گرنا، ڈھلان ہونا، مندی ہونا |
| Abfangen | (اَبفانگَن) | پکڑ لینا |
| Abfassen | (اَبفاسَن) | مسودہ لکھنا، تحریر کرنا |
| Abfinden | (اَبفِنڈن) | صبر کرنا، برداشت کرنا |
| Abgeben | (ابگیبن) | دینا، سپرد کرنا، پہنچانا |
| Abgehen | (اَبگیہَن) | چھوڑنا، کنارہ کشی کرنا، استعفیٰ دینا |
| Abgewöhnen | (اَبگے ووھنن) | عادت چھوڑنا |
| Abgrasen | (اَب گغازَن) | چرنا، گھاس کھانا |
| Abhalten | (اَبہالٹَن) | روکنا، منعقد کرنا، جلسہ بلانا، تقریر کرنا |
| Abhandeln | (اَبہانڈَیلن) | سودا کرنا، بھاؤ کرنا |
| Abhängen | (اَبھینگَن) | ہٹانا، انحصار کرنا |

| جرمن | تلفظ | اردو معنی |
|---|---|---|
| Abklären | (اَبکلیئغن) | واضح کرنا، صاف کرنا، تقطیر کرنا |
| Abkühlen | (اَبکُوھلَن) | ٹھنڈا کرنا یا ہونا |
| Ablassen | (اَبلاسَن) | قیمت کم کرنا، ترک کرنا |
| Ablehnen | (اَبلیہنَن) | انکار کرنا، منحرف ہونا |
| Ablenken | (اَبلینکَن) | موڑنا، بدلنا (بات)، توجہ ہٹانا |
| Abliefern | (اَبلیفَر ن، اَبلیفیغن) | پہنچانا، دینا |
| Abmachen | (اَبماخَن) | الگ کرنا، توڑنا، رضا مندی ہونا، ٹھہرا لینا |
| Abmagern | (اَبماگیغن) | دبلا ہونا |
| Abmelden | (اَبمیلڈَن) | اطلاع کرنا، چھوڑنے کی اطلاع کرنا |
| Abmessen | (اَبمیسَن) | ناپنا |
| Abmühen | (اَبمُوہن) | کوشش کرنا، جستجو کرنا |
| Abnehmen | (اَبنیہمَن) | تخفیف ہونا، کمزور ہونا، وصول کرنا |
| Aboneieren | (اَبونےِ ایغَن) | اجراء کرنا (رسالوں وغیرہ کا) |
| Abraten | (اَبغاٹَن) | منع کرنا، رد کرنا، تنبیہ کرنا |
| Abrechnen | (اَبریخنِن) | شمار کرنا، حساب کرنا |
| Abriegeln | (اَب غی گیلن) | کنڈی لگانا، بند کرنا، چٹخنی لگانا |
| Abrupfen | (اَبغُوپفَن) | نوچنا، اکھیڑنا (پتہ، پھول) |
| Abrulschen | (اَبغُلشَن) | پھسلنا |
| Absagen | (ابزاگن) | انکار کرنا، معذرت کرنا |
| Abschälen | (اَبشیلن) | چھیلنا، چھلکا کا اتارنا |
| Abschieben | (اَبشیبن) | نکالنا، ملک بدر کرنا |

| جرمن مصدر | تلفظ | اردو معنی |
| --- | --- | --- |
| Abschießen | (اَبشیسن) | گولی مارنا |
| Abschlagen | (اَبشلاگن) | رد کرنا، ضرب لگانا |
| Abschleppen | (اَبشلَپن) | رسی سے باندھ کر گھسیٹنا |
| Abschließen | (اَبشلیسَن) | تالہ ڈالنا، ختم کرنا |
| Abschrecken | (اَبشغیکَن) | ڈرانا، دھمکانا |
| Abschreiben | (اَبشغائبَن) | نقل کرنا، تحریر اتارنا، قرضہ معاف کرنا |
| Abschweifen | (اَبشوائفَن) | بھٹک جانا، اصل موضوع سے ہٹنا |
| Abschwenken | (اَبشوینکَن) | راستہ سے ہٹ جانا، دوران تعلیم مضمون بدلنا |
| Absehen | (اَبزیھَن) | احتراز کرنا، دستبردار ہونا |
| Absetzen | (اَبزیٹسَن) | معزول کرنا |
| Absparen | (اَبشپاغَن) | پیٹ کاٹ کر کچھ خریدنا |
| Abspenen | (اَبشپینَن) | قید کرنا |
| Absprechen | (اَبشپغیخَن) | محروم کرنا، حامی بھرنا |
| Abspülen | (اَبشپُولن) | برتن دھونا، کھنگالنا |
| Abstammen | (اَبشٹامَن) | سلسلہ نسب سے ہونا |
| Abstechen | (اَبشٹیخَن) | ذبح کرنا |
| Absterben | (اَبشٹیغبَن) | مر جانا، مرنا مرجھانا |
| Absteßen | (اَبشٹیسَن) | ٹکر مارنا، بے عزت کرنا، کراہت پیدا کرنا |
| Abstumpfen | (اَبشٹُمپفن) | بے حس ہونا یا کرنا |
| Abeteilen | (اَبٹائلن) | تقسیم کرنا |

| جرمن مصدر | تلفظ | اردو معنی |
|---|---|---|
| Abtöten | (اَبٹوٹن) | مارنا، قتل کرنا |
| Aburteilen | (اَبُغطائلَن) | سزا سنانا، سزا کا حکم دینا، خطا وار ٹھہرانا |
| Abwägen | (اَبوَیگن) | موازنہ کرنا |
| Abwechseln | (اَبوَیکزَیلن) | بدلتے رہنا، بالترتیب، تبدیل کرنا |
| Abwehren | (اَبوَیھرَن) | دفاع کرنا |
| Abwenden | (اَبوَینڈن) | پھیرنا، موڑنا، روک دینا |
| Abwischen | (اَبوِی شَن) | پونچھنا |
| Abzahlen | (اَبساھلن) | ادا کرنا، حساب بیباق کرنا |
| Abziehen | (اَبزِیھَن) | بستر کی چادر بدلنا، وضع کرنا، منفی کرنا |
| Achten | (اَختَن) | قدر کرنا، خیال کرنا، عزت کرنا |
| Äehten | (اَیختَن) | بے عزت کرنا، بدنام کرنا |
| Addieren | (اَڈی اےغَین) | جمع کرنا |
| Äffen | (اَیفَن) | نقل اتارنا |
| Ahnden | (آھنڈَن) | انتقام لینا، سزا دینا |
| Ähneln | (اَیھَیلن) | مشابہ ہونا، ہم شکل ہونا |
| Ahnen | (آھنَن) | ماتھا ٹھنکنا، اندیشہ پیدا ہونا |
| Akklimatisieren | (اَکلی ماٹی زی اَیغن) | عادی ہو جانا |
| Allüeren | (اَلُوغَن) | متحد ہونا |
| Amüsieren | (اَموزی اَےغَن) | تفریح کرنا، لطف اٹھانا، خوش ہونا |

| جرمن مصدر | تلفظ | اردو معنی |
|---|---|---|
| Anbahnen | (اَنباھنَن) | آغاز کرنا، راستہ بنانا، راہ نکالنا، ابتدا ہونا |
| Anbändeln | (اَنبینڈیلن) | لگاؤ پیدا کرنا، ڈورے ڈالنا |
| Anbauen | (اَن باؤ اَین) | کاشت کرنا |
| Anberaumen | (اَن بغاؤمَن) | مقرر کرنا |
| Anbeten | (اَنبیٹَن) | پوجا کرنا، پرستش کرنا |
| Anbinden | (اَنبِنڈَن) | باندھنا، وابستہ ہونا |
| Anbrennen | (اَن بَغیَن) | جلانا، بھڑک اٹھنا |
| Anbrüllen | (اَنبغُولَن) | چلانا، کسی پر چیخنا |
| Andauern | (اَنڈاؤاَیغن) | قائم رہنا |
| Ändern | (اَینڈغَن) | تبدیل کرنا |
| Anflehen | (اَنفلیہَن) | التماس کرنا، استدعا کرنا |
| Anfordern | (اَنفورغ ڈَیغن) | مانگنا، منگوانا، مطالبہ کرنا |
| Anfüllen | (اَنفُولَن) | بھر دینا |
| Angeben | (اَنگیبَن) | بیان کرنا، تفصیل دینا |
| Angehen | (اَنگیہَن) | متعلق ہونا |
| Angreifen | (اَن گغائیفَن) | حملہ کرنا، دست درازی کرنا |
| Angrenzen | (اَن گرِینسَن) | ملحق ہونا |
| Anhaben | (اَن ہابَن) | پہنے ہوئے ہونا (لباس) |
| Anhängen | (اَنہینگَن) | دست نگر ہونا |
| Anhäufen | (اَن ہے اُوفَن) | اکٹھا ہونا یا کرنا، جمع کرنا یا ہونا |
| Ankaufen | (اَنکاؤفَن) | خریدنا |
| Anklopfen | (اَنکلَوپفَن) | دستک دینا |
| Annehmen | (اَن ییھمَن) | قیاس کرنا |

| جرمن مصدر | تلفظ | اردو معنی |
|---|---|---|
| Anordnen | (اَن اُوغڈنَن) | حکم دینا، ترتیب دینا |
| Anpacken | (اَن پاکَن) | پکڑ لینا، تکمیل کرنا، مدد کرنا |
| Anrechnen | (اَن غیخنَن) | کھاتے میں لکھ لینا، تہمت لگانا |
| Anreden | (اَن غیڈَن) | مخاطب ہونا، سوال کرنا |
| Anregen | (اَن غیگَن) | ولولہ پیدا کرنا |
| Anrufen | (اَن غُوفَن) | بلانا، فون کرنا |
| Ansagen | (اَن زاگَن) | اعلان کرنا، بیان کرنا |
| Anschauen | (اَن شاوَ اَین) | مشاہدہ کرنا، نظارہ کرنا، ملاحظہ کرنا |
| Ansehnauzen | (اَن زیھن آ وَسَن) | جھڑکنا، ڈانٹنا، غصہ کرنا |
| Ansprechen | (اَن شپغیخَن) | خطاب کرنا، تقریر کرنا |
| Ansteigen | (اَن شٹا یگَن) | اضافہ ہونا، بڑھنا |
| Anstoβen | (اَن شٹوسَن) | ٹکر مارنا، ٹکرانا، جام صحت ملانا |
| Antun | (اَن ٹُون) | سلوک کرنا، برتاؤ کرنا (برا یا اچھا) |
| Anwenden | (اَن وینڈَن) | استعمال کرنا |
| Appellieren | (اَپے لی اَے غَن) | درخواست کرنا |
| Ängern | (اینگیغن) | غصہ دلانا یا کرنا، برہم ہونا |
| Atmen | (اَٹمَن) | سانس لینا |
| Aufbürden | (آ وَف بُغڈن) | بوجھ ڈالنا یا لادنا |
| Aufgehen | (آ وَف گیہَن) | طلوع ہونا |
| Aufhängen | (آ وَف ہینگَن) | پھانسی دینا، آویزاں کرنا |
| Ausbringen | (آ وَس بغنگَن) | نکالنا، جاری کرنا، شائع کرنا |

| جرمن مصدر | تلفظ | اردو معنی |
|---|---|---|
| Ausdenken | (آ وس ڈینکن) | تدبیر سوچ لینا، اختراع کرنا |
| Ausdeuten | (آ وس ڈوئٹن) | تشریح کرنا |
| Ausdrüken | (آ وس ڈغوکن) | نچوڑنا، رس نکالنا، اظہار کرنا |
| Ausmachen | (آ وس ماخن) | سمجھوتہ کرنا، فیصلہ کرنا |
| Auskundschaften | (آ وس کُنڈشافٹن) | معلوم کر لینا، جاسوسی کرنا |
| Auslegen | (آ وس لیگن) | معنی پہنانا، تعبیر یا تفسیر کرنا |
| Ausmerzen | (آ وس مَیغسن) | نابود کرنا، قلع قمع کرنا |
| Avisieren | (آوی زی ایغن) | ہدایت کرنا، مشورہ دینا |
| Baden | (بادن) | نہانا، تیرنا |
| Bahnen | (باھنن) | راستہ بتانا، راہ دکھانا |
| Bearbeiten | (بے آ غبائٹن) | مکمل کرنا، کتاب ڈرامہ وغیرہ لکھنا یا درست کرنا |
| Bedeuten | (بے ڈوئٹن) | معنی رکھنا، مطلب ہونا |
| Bedienen | (بے دِینن) | خدمت کرنا، دیکھ بھال کرنا، ملازمت کرنا |
| Befelgen | (بے فَیلگن) | تقلید کرنا، پیروی کرنا |
| Beglücken | (بے گلُوکن) | خوش کرنا |
| Beglückwünchen | (بے گلُوک وُنچن) | مبارکباد دینا، تہنیت سے پیش آنا |
| Begreifen | بے گغائی فن | سوچنا، خیال کرنا، سمجھنا، قیاس کرنا |
| Begründen | (بیگرُ نڈن/ بیگغُنڈن) | ثابت کرنا، قائم کرنا |
| Begrüβen | (بیگرُ وسن/ بیگغُوسن) | سلام کرنا، خوش آمدید کہنا |
| Behagen | (بیہا گن) | خوش ہونا |

| جرمن مصدر | تلفظ | اردو معنی |
|---|---|---|
| Behandeln | (بیہانڈ یلین) | سلوک کرنا |
| Beisetzen | (بائی زیٹسَن) | دفن کرنا |
| Beiwohnen | (بائی ووھنن) | موجود رہنا' حاضر رہنا |
| Beklagen | (بیکلاگن) | غم کرنا' ماتم کرنا' رونا پیٹنا' فریاد کرنا |
| Bekriegen | (بیکرِ یگن) | جنگ کرنا |
| Bekümmern | (بے کومَیغن) | متاسف ہونا' رنجیدہ ہونا' پریشان ہونا/کرنا |
| Belangen | (بیلانگن) | نالش کرنا' دعویٰ کرنا |
| Belehren | (بیلیھغَن) | پڑھانا' درس دینا |
| Bescheiden | (بیشائیڈَ ن) | اطلاع دینا' پیغام یا ہدایت بھیجنا' سادہ مزاج ہونا |
| Beschneiden | (بیشنائیڈَ ن) | ختنہ کرنا' کاٹنا |
| Bitten | (بِٹن) | درخواست کرنا |
| Blättern | (بلَیٹِغن) | صفحے پلٹنا |
| Bleiben | (بلائیَن) | رہنا' قیام کرنا |
| Blutuergieben | (بلُو تُو اَیغ گِیبَن) | خون بہنا |
| Bobren | (بُو بغَین) | سوراخ کرنا |
| Borgen | (بَو غ گَن) | ادھار لینا |
| Braten | (بغَاٹَن) | ٹھونسنا |
| Buchen | (بُو خَن) | کھاتے میں درج کرنا |
| Buttern | (بُو ٹیغن) | مکھن لگانا |
| Dahibringen | (داہی بِغنگَن) | وہاں لے جانا' وہاں پہنچانا |
| Danken | (دانکَن) | شکر گزار ہونا' شکریہ ادا کرنا |

| جرمن مصدر | تلفظ | اردو معنی |
|---|---|---|
| Darbringen | (دابِرنگن) | حاضر کرنا، پیش کرنا، لانا |
| Debattieren | (ڈے باٹی ایغن) | مباحثہ کرنا |
| Deklinieren | (ڈے کلینییرَن) | گردان کرنا، تعریف کرنا |
| Dekretieren | (ڈے کرِیٹییرَن) | حکم جاری کرنا، ڈگری جاری کرنا |
| Delegieren | (ڈے لیگییرَن) | نمائندگی کرنا |
| Demonstrieren | (ڈیمانس ٹری ایغن) | احتجاج کرنا، جلوس نکالنا |
| Domolieren | (ڈومولی ایغن) | توڑنا، پھوڑنا، گرانا (عمارت) |
| Denken | (ڈینکن) | سوچنا، خیال کرنا |
| Deuten | (ڈوئٹن) | سمجھانا، تشریح کرنا |
| Dichton | (ڈِختن) | شعر کہنا، شاعری کرنا |
| Dingen | (ڈِنگن) | کرایہ پہ لینا، مزدور لگانا |
| Dividieren | (ڈوی ڈِی اَیغن) | تقسیم کرنا |
| Drükken | (ڈُغوکن) | نچوڑنا، دبانا، دباؤ ڈالنا یا ہونا |
| Dulden | (ڈُلڈَن) | صبر کرنا، برداشت کرنا |
| Durchbrennen | (ڈُرخ بِغےنَن) | فرار ہو جانا |
| Dürfen | (ڈُرفن، ڈُغ فَن) | اجازت ہونا |
| Dürsten | (ڈُغ شٹَن) | پیاس لگنا |
| Einbilden | (آئن بِلڈن) | غرور کرنا، خود پسند ہونا |
| Einklagen | (آئن کلاگن) | نالش کرنا، دعویٰ دائر کرنا، استغاثہ کرنا |
| Enschuletigen | (اَین شُلے ٹِی گَن) | معافی مانگنا، معاف کرنا، معافی دینا |
| Entsenden | (اَینٹ زَینڈ ن) | سفیر بھیجنا، روانہ کرنا |

